# انصاری صحابیات کا پردہ

میں وہ حدیث تلاش کررہی ہوں جس میں یہ ذکر ہےکہ پردہ والی آیت کے نزول کے بعد مسلمان عورتیں کووں کی طرح تھیں ، جو کہ اس پردلالت کرتا ہے کہ حجاب سیاہ رنگ کا ہونا چاہیئے ، کیا ممکن ہے کہ آپ اس حدیث کے بارہ میں بتائیں کہ کس کتاب اورکون سے صفحہ پر ہے ؟

---

الحمد للہ
جس حدیث کی طرف آپ اشارہ کررہی ہیں وہ ابوداود رحمہ اللہ تعالی نے ام سلمہ رضي اللہ تعالی عنہا سے بیان کی ہے:
ام سلمہ رضي اللہ تعالی عنہا بیان کرتی ہیں کہ جب آیت حجاب { یدنین علیھن من جلابیبھن ( وہ اپنی اوڑھنیاں اوپرسے نیچے لٹکا لیں ) } کا نزول ہوا توانصاری عورتیں چادروں کی وجہ سے اس طرح نکلتی تھی جس طرح کہ ان کے سروں پرکوے ہوں - سنن ابوداود کتاب اللباس باب قولہ تعالی { یدنین علیھن مین جلابیبھن } -

ابوداود کی شرح عون المعبود کی شرح میں لکھتے ہیں:
( گویا کہ ان کے سروں پرکوے تھے ) غربان غراب کی جمع ہے اورغراب کوے کوکہتے ہیں ( من الاکسیۃ ) چادروں سے ، اکسیۃ کساء کی جمع جوکہ بڑي چادرکوکہا جاتا ہے انہیں اوڑھنیاں کوکوے سے سیاہ ہونے کی بنا پرمشابھت دی گئ ہے -
اوراس میں یہ شرط نہیں نکلتی کہ عورت کا برقعہ یا چادر سیاہ رنگ کی ہی ہونی چاہیئے لیکن سیاہ رنگ ہوسکتا ہے پردے کے اعتبار سے زیادہ ستر پوشی کا باعث ہو اور دوسرے رنگوں میں اتنا پردہ نہ پایا جائے -
اس کے بارہ میں مزید تفصیل آپ مسلمان عورت کا پردے کے بارہ میں سوال نمبر ( ٢١٤ ) کا مراجعہ کریں -
واللہ تعالی اعلم .